اعلیٰ حضرت خانِ مُعظم امیر الامرہ ہز ہائنس بیگلر بیگی سر خان الحاج میر احمد یار خان بلوچ جی سی آئی ای

خان آف قلات

(گورنر بلوچستان)

(دسمبر ۱۹۷۵ دوسری برسی کے موقعہ پر پیغام)

"امین الملت" سردار محمد امین خان کھوسو "بلوچی دنیا" کے نڈر، بے باک اور مخلص شخصیت تھے. وہ علم و فضل اور سیاسی بصیرت میں یکتا تھے.

وہ زندگی بھر اپنی قوم کے لیے سرگرم عمل رہے. ان کی تمنا تھی کہ ان کی قوم متحد ہو، خوش حال ہو اور ہر میدان میں سرخرو ہو.

انھوں نے بلوچوں کے سیاسی رہنماؤں کے درمیان صلح و آشتی کے لیے بھرپور کردار ادا کیا. جس طرح انھوں نے جدوجہد آزادی میں قوم کی مضبوط اور اٹل رہنمائی کی تھی، اسی طرح زندگی کے آخری لمحات تک اتحاد و یگانگت کے لیے وہ مصروفِ عمل رہے.

وہ میرے بہترین دوست اور ساتھی تھے. وہ قوم کے عظیم سرمایہ تھے اور قوم کی عوام و خواص میں یکساں ان کا احترام کیا جاتا تھا.

آج ہم ان کی کمی شدت سے محسوس کرتے ہیں۔ مرحوم ایسا خلا چھوڑ گئے ہیں جو شاید ہی کبھی پر ہو سکے.

ضرورت اس بات کی ہے کہ ہم ان کے مشن کو جاری رکھیں اور ان کی روح کی آسودگی کا سامان کریں. دعا ہے کہ خداوند کریم، امین کھوسو مرحوم کو اپنی رحمتوں سے نوازے۔ (آمین)

شرح دستخط

**(احمد یار خان بلوچ)**

گورنر بلوچستان